وَهُوَ يَتَوَلَّى الصّٰلِحِيْنَ وَاِذَا قَرَاْتَ الْقُرْاٰنَ جَعَلْنَا بَيْنَكَ وَ

وہ مدد فرماتا ہے نیکوکاروں کی ۔ اور جب قرآن پڑھو گے بنا دیں گے ہم درمیان آپ کے اور

بَيْنَ الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ حِجَابًا مَّسْتُوْرًا حَسْبِيَ اللّٰهُ

درمیان ان کے جو آخرت پر ایمان نہیں لاتے مخفی حجاب ۔ کافی ہے مجھے اللہ تعالٰی

لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ خَبَاْتُ

نہیں کوئی معبود برحق مگر وہی ، اسی پر میں نے بھروسہ کیا ہے اور وہ ہی مالک ہے عرش عظیم کا ۔ میں نے چھپا دیا

نَفْسِيْ فِيْ خَزَآئِنِ بِسْمِ اللّٰهِ اَقْفَالُهَا ثِقَتِيْ بِاللّٰهِ مَفَاتِيْحُهَا

ہے اپنے نفس کو خزائن میں کہ بسم اللہ ان کے تالے ہیں اور میرا اللہ تعالٰی پر بھروسہ ان کی چابیاں ہیں

لَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ اُدَافِعُ بِكَ اللّٰهُمَّ عَنْ نَفْسِيْ لِمَا اُطِيْقُ وَ

نہیں ذرہ بھر طاقت مگر ساتھ اللہ تعالٰی کے ۔ دفاع کرتا ہوں میں اپنے نفس کی طرف سے ہر اس شئ کا جس کی طاقت رکھتا ہوں

مَا لَا اُطِيْقُ لَا طَاقَةَ لِمَخْلُوْقٍ مَّعَ قُدْرَةِ الْخَالِقِ حَسْبِيَ اللّٰهُ

اور جس کی طاقت نہیں رکھتا ، نہیں طاقت کسی مخلوق کے لیے ساتھ قدرتِ خالق کے ۔ کافی ہے مجھے

نِعْمَ الْوَكِيْلُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ط

اللہ تعالٰی اچھا کارساز ہے ۔ نہیں پھرنا (برائی سے) اور نہ طاقت (طاعت کی) مگر ساتھ اللہ تعالٰی بلند مرتبت عظمت والے کے

حَسْبُنَا اللّٰهُ لِدِيْنِنَا حَسْبُنَا اللّٰهُ لِدُنْيَانَا حَسْبُنَا اللّٰهُ لِمَا اَهَمَّنَا

کافی ہے اللہ تعالٰی ہمیں ہمارے دین کے لیے ۔ کافی ہے اللہ تعالٰی ہمیں ہماری دنیا کے لیے ۔ کافی ہے اللہ تعالٰی ہماری مہمات میں

حَسْبُنَا اللّٰهُ لِمَنْ بَغٰى عَلَيْنَا حَسْبُنَا اللّٰهُ لِمَنْ حَسَدَنَا حَسْبُنَا

کافی ہے ہمیں اللہ تعالٰی ہماری مخالفت کرنیوالوں کیلئے ۔ کافی ہے ہمیں اللہ تعالٰی ہمارے ساتھ حسد کرنیوالوں کیلئے ۔ کافی ہے ہمیں

اللّٰهُ لِمَنْ كَادَنَا بِسُوْٓءٍ حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ الْمَوْتِ حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ

اللہ تعالٰی ہمارے ساتھ برا مکر کرنیوالوں کے لیے ۔ کافی ہے ہمیں اللہ تعالٰی وقت ہماری موت کے ۔ کافی ہے ہمیں اللہ تعالٰی

الْقَبْرِ حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ الْمَسَآئِلِ حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ الصِّرَاطِ حَسْبُنَا

قبر میں ۔ کافی ہے ہمیں اللہ تعالٰی وقت سوالات کے ۔ کافی ہیں ہمیں اللہ تعالٰی نزدیک پلصراط کے ۔ کافی ہے ہمیں

اللّٰهُ عِنْدَ الْحِسَابِ حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ الْمِيْزَانِ حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ الْجَنَّةِ

اللہ تعالیٰ وقت حساب کے۔ کافی ہے ہمیں اللہ تعالیٰ نزدیک میزان کے۔ کافی ہے ہمیں اللہ تعالیٰ نزدیک جنت

وَالنَّارِ حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ اللِّقَآءِ حَسْبِيَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ

اور دوزخ کے (فیصلہ کے)۔ کافی ہے ہمیں اللہ تعالیٰ وقت دیدار کے۔ کافی ہے مجھے اللہ تعالیٰ کہ نہیں معبود برحق مگر وہی

عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَاِلَيْهِ اُنِيْبُ ۞ حَسْبِيَ اللّٰهُ لِدِيْنِيْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لِمَا

میں نے اسی پر توکل کیا ہے۔ اور اسی کی طرف رجوع کرتا ہوں۔ کافی ہے مجھے اللہ تعالیٰ میرے دین کے لیے، کافی ہے مجھے اللہ تعا

اَهَمَّنِيْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لِمَنْ بَغٰى عَلَيَّ حَسْبِيَ اللّٰهُ لِمَنْ حَسَدَنِيْ حَسْبِيَ

ہر پریشانی والے امر میں۔ کافی ہے اللہ تعالیٰ مجھے ظلم کرنے والوں کی طرف سے۔ کافی ہے اللہ تعالیٰ مجھے حسد کرنیوالوں کی طرف سے۔ کافی ہے

اللّٰهُ لِمَنْ كَادَنِيْ بِسُوْٓءٍ حَسْبِيَ اللّٰهُ عِنْدَ الْمَوْتِ حَسْبِيَ اللّٰهُ عِنْدَ

اللہ تعالیٰ میرے ساتھ برا مکر کرنے والوں کی طرف سے۔ کافی ہے اللہ تعالیٰ مجھے نزدیک موت کے۔ کافی ہے اللہ تعالیٰ مجھے وقت

الْمَسْئَلَةِ فِي الْقَبْرِ حَسْبِيَ اللّٰهُ عِنْدَ الْمِيْزَانِ حَسْبِيَ اللّٰهُ عِنْدَ

قبر میں سوال کئے جانے کے۔ کافی ہے اللہ تعالیٰ وقت وزن کئے جانے اعمال کے۔ کافی ہے مجھے اللہ تعالیٰ صراط جہنم

الصِّرَاطِ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ

(پر گزرتے) وقت کافی ہے اللہ تعالیٰ مجھے نہیں کوئی معبود برحق مگر وہی۔ اسی پر توکل کیا ہے میں نے اور وہی مالک ہے عرش

الْعَظِيْمِ يَا عَلِيُّ يَا عَظِيْمُ يَا حَلِيْمُ يَا عَلِيْمُ اَنْتَ رَبِّيْ وَعِلْمُكَ

عظیم کا۔ اے بلند شان والے۔ اے مالک عظمت۔ اے صاحب حلم۔ اے دائمی علم والے۔ تو ہی میرا رب ہے اور تیرا علم

حَسْبِيْ فَنِعْمَ الرَّبُّ رَبِّيْ وَنِعْمَ الْحَسْبُ حَسْبِيْ تَنْصُرُ مَنْ تَشَآءُ

مجھے کافی ہے۔ پس اچھا رب ہے رب میرا، اور اچھا کفایت کرنیوالا ہے میرا کفایت کرنے والا۔ تو جس کی چاہتا ہے مدد کرتا ہے

وَاَنْتَ الْعَزِيْزُ الرَّحِيْمُ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى

اور تو ہی غالب رحم فرمانے والا ہے۔ اے اللہ صلوٰۃ و سلام نازل فرما سیدنا محمد پر اور آپ

اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الْمُزَنَّجِ الْمُرَتِّلِ الْمَرْحُوْمِ الْمُرْسَلِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

کی آل پر جو آقا کہ بوجہ تقلیل طعام ہلکے پیٹ والے ہیں۔ ترتیل سے پڑھنے والے۔ رحمت کے ساتھ بھیجے ہوئے اور رسالت دئے ہوئے ہیں اے

وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ مَّدِيْنَةِ الْعِلْمِ

اے اللہ صلوٰۃ وسلام بھیج سیدنا محمد پر اور آپ کی آل پر جو آقا کہ شہر علم و دانش ہیں

وَمُرْتَفِعِ الدَّرَجٰتِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى

اور بلند درجات والے ہیں۔ اے اللہ صلوٰۃ و سلام نازل فرما سیدنا محمد پر اور آپ کی

اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الْمَرْحَمَةِ الْمُرْشِدِ الْمُرَغِّبِ الْمُرْغَمَةِ الْمَرْءِ

آل پر جو آقا کہ سراپا رحمت ہیں۔ راہ ہدایت دکھانے والے۔ ترغیب دلانے والے۔ لوگوں کی جائے پناہ ہیں

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الْمُزِيْلِ

اے اللہ صلوٰۃ و سلام بھیج سیدنا محمد پر اور آپ کی آل پر جو آقا کہ زائل کرنے والے ہیں

الْغُمَّةِ الْمُسْتَجِيْبِ الْمُسْتَعِيْذِ الْمُسْتَغْفِرِ الْمُسْتَغِيْثِ اَللّٰهُمَّ

غموں کے۔ قبول کرنے والے ہیں (معذرتوں کے) پناہ مانگنے والے، استغفار کرنے والے اور مدد طلب کرنے والے ہیں (اللہ تعالیٰ سے) اے

صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الْمُسْتَغْنِى

اللہ صلوٰۃ و سلام نازل فرما سیدنا محمد پر اور آپ کی آل پر جو آقا صاحب استغناء،

الْمُسْتَقِيْمِ الْمُسَدَّدِ الْمُسْرٰى بِهٖ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا

صاحب استقامت ہیں۔ پختگی و مضبوطی بخشنے والے ہیں جنہیں معراج کرائی گئی ہے۔ اے اللہ صلوٰۃ و سلام نازل فرما سیدنا

مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الْمَسْعُوْدِ الْمُسَلِّمِ الْمُسَلَّمِ

محمد پر اور آپ کی آل پر جو کہ سعادت مند، سلامتی بخش اور سلامتی بخشے ہوئے ہیں

الْمَسِيْحِ الْمُشَاوِرِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

مسیحا اور مشورے لینے والے ہیں۔ اے اللہ صلوٰۃ و سلام نازل فرما سیدنا محمد پر

وَّعَلٰٓى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الْمُشَذَّبِ الْمُشَرَّدِ الْمُشَقَّحِ الْمُشَفَّعِ

اور سیدنا محمد کی آل پر جو آقا کہ (درمیانے) پہلے جسم والے (اپنے وطن سے) نکالے ہوئے، سرخی مائل رنگت والے

الْمُشَفَّوْعِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى

حق شفاعت دیے ہوئے۔ شفاعت قبول کیے ہوئے۔ اے اللہ صلوٰۃ و سلام نازل فرما سیدنا محمد پر اور سیدنا محمد کی

اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الْمَشْهُوْرِ الْمَشِیْحِ الْمَشِیْرِ الْمُصَارِعِ الْمُصَافِحِ

آل پر جو مشہور۔ بے داغ۔ چست و مستعد۔ پچھاڑنے والے اور در گذر کرنے والے ہیں۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ

اے اللہ صلوٰۃ و سلام نازل فرما سیّدنا محمّد پر اور آپ کی آل پر جو آقا کہ

الْمِصْبَاحِ الْمُصَدِّقِ الْمُصَدَّقِ الْمَصْدُوْقِ الْاَصْدَقِ اَللّٰهُمَّ

روشن چراغ ہیں۔ بہت تصدیق کرنے والے (انبیاء وکتب سابقہ کی) تصدیق کئے ہوئے ہیں۔ سچّے مانے ہوئے ہیں، بہت سچّے ہیں۔ اے اللہ

صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الْمُصْلِحِ

صلوٰۃ و سلام نازل فرما سیّدنا محمّد پر اور آپ کی آل پر جو آقا مصلح ہیں محفوظ

الْمَصُوْنِ الْمُضَخَّمِ الْمُصْطَفَی الْمُصَلّٰی عَلَیْهِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَ

قدرو منزلت والے سردار اور منتخب ہیں جن پر درود بھیجا گیا ہے (خالق وخلق کی طرف سے) اے اللہ صلوٰۃ و

سَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ مُّصَحِّحِ الْحَسَنَاتِ

سلام نازل فرما سیّدنا محمّد پر اور آپ کی آل پر جو آقا کہ حسنات کی درستی کرنے والے ہیں

الْمُضَرِیِّ الْمُضِیِّ الْمُطَاعِ الْمُطَّلِعِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی

مضر (قبیلہ) سے ہیں۔ نافذ فرمانے والے ہیں (احکام شرع کو) اطاعت کئے ہوئے اور (حقائق اشیاء پر) مطلع ہیں۔ اے اللہ صلوٰۃ وسلام بھیج

سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الْمُطَهِّرِ الْمُطَهَّرِ الْاَطْهَرِ

سیّدنا محمّد پر اور سیّدنا محمّد کی آل پر جو آقا کہ پاک کرنے والے ہیں۔ خود پاک اور اطہر و

الطَّاهِرِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا

طاہر ہیں۔ اے اللہ صلوٰۃ و سلام نازل فرما سیّدنا محمّد پر اور آپ کی آل پر

مُحَمَّدٍ مُّطَهِّرِ الْجَنَانِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ

جو آقا دلوں کو پاک کرنے والے ہیں۔ اے اللہ صلوٰۃ و سلام نازل فرما سیّدنا محمّد پر

وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الْمُطِیْعِ الْمُظَفَّرِ الْمُظْهِرِ الْمَعْرُوْفِ الْمُعَزِّزِ

اور سیّدنا محمّد کی آل پر جو آقا کہ اطاعت گزار صاحب ظفر، (حق کو) ظاہر کرنے والے۔ نامور، غلبہ دینے والے

الْمُعَقِّبِ الْمُعْقِبِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى
آخر میں آنے والے۔ آخری نبی۔ اے اللہ صلوٰۃ و سلام نازل فرما سیدنا محمد پر اور

اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الْمُعْطِي الْمُعَلِّمِ الْمُعَلَّمِ الْمُعْلِنِ وَمُعَلِّمِ الْاُمَّةِ
سیدنا محمد کی آل پر جو عطا کرنے والے۔ تعلیم دینے والے۔ (اللہ تعالیٰ کی طرف سے) تعلیم دئیے ہوئے۔ اعلانِ حق فرمانے والے۔ اُمت کے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ
معلم ہیں۔ اے اللہ صلوٰۃ و سلام بھیج سیدنا محمد پر اور سیدنا محمد کی آل پر جو آقا کہ

الْمُعَلِّي الْمُعَمَّمِ الْمُعِيْنِ الْمُعَزِّمِ الْمُغْنَمِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ
بلندی بخشنے والے۔ مسلّم مقتداء۔ اعانت فرما۔ عزیمت و بلند ہمتی بخشنے والے۔ سراپا نعمت۔ اے اللہ صلوٰۃ و سلام بھیج

عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الْمِفْتَاحِ وَمِفْتَاحِ
سیدنا محمد پر اور آپ کی آل پر جو کہ (حلِ مشکلات کی) چابی ہیں۔ اور جنت کی

الْجَنَّةِ وَمِفْتَاحِ الرَّحْمَةِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا
چابی اور رحمت کی چابی ہیں۔ اے اللہ صلوٰۃ و سلام نازل فرما سیدنا

مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الْمُغْنِي الْمُفَخَّمِ الْمِفْضَالِ
محمد پر اور آپ کی آل پر جو آقا غنی کرنے والے۔ تعظیم کئے ہوئے، بہت فضل فرمانے والے ہیں

الْمُفَضِّلِ الْمُفْلِحِ الْمُقْتَصِدِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا
فضیلت دینے والے۔ کشادگی بخشنے والے۔ کامران۔ میانہ رو ہیں۔ اے اللہ صلوٰۃ و سلام نازل فرما سیدنا

مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الْمُقْتَفِي الْمُقَدَّسِ الْمُقَدَّمِ الْمُقَدِّمِ
محمد پر اور آپ کی آل پر جو آقا کہ آخر میں تشریف لانے والے۔ مقدس۔ مرتبہ میں سابق۔ سبقت دینے

الْمُقْرِئِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا
والے قرأت کرانے والے ہیں۔ اے اللہ صلوٰۃ و سلام نازل فرما سیدنا محمد پر اور آپ کی آل پر

مُحَمَّدِنِ الْمُقْسِطِ الْمُقَسِّمِ الْمُقَفِّي الْمُقَوِّمِ الْمَقْصُوْدِ عَلَيْهِ اَللّٰهُمَّ
جو آقا کہ عادل۔ تقسیم کرنے والے۔ آخر میں آنے والے۔ سیدھا کرنے والے۔ مقصود (خالق و مالک) ہیں۔ اے اللہ

صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰۤى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ مُّقِيْلِ

صلوٰۃ و سلام بھیج سیّدنا محمّد پر اور آپ کی آل پر جو آقا کہ لغزشات سے درگزر

الْعَثَرَاتِ وَمُقِيْمِ السُّنَّةِ بَعْدَ الْفَتْرَةِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا

کرنے والے ہیں اور سنّت قدیمہ کو قائم کرنے والے ہیں انقطاع رسل کے بعد۔ اے اللہ صلوٰۃ و سلام نازل فرما سیّدنا

مُحَمَّدٍ وَّعَلٰۤى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ الْمُزَكِّى الْمُزَمَّمِ الْمُزَّمِّلِ الْمُبَجِّلِ

محمّد پر اور آپ کی آل پر جو آقا کہ پاک کرنے والے۔ محفوظ و مامون۔ چادر اوڑھنے والے۔ عظمت بخشنے والے

الْمُجَمِّلِ الْمُكْتَفِى الْمُسَبِّحِ سُبْحَانَ مِلْاَ الْمِيْزَانِ وَمُنْتَهَى الْعِلْمِ

جمال و زینت دینے والے۔ اکتفاء و انحصار کرنے والے۔ تسبیح کہنے والے ہیں اللہ سبحان کی مطابق میزان کی وسعت کے اور

وَمَبْلَغَ الرِّضَاۤءِ وَزِنَةَ الْعَرْشِ لَا مَلْجَاَ وَلَا مَنْجَاَ مِنَ اللّٰهِ

منتہائے علم کے اور حد رضا تک اور مقدار عرش اعظم کے۔ نہیں جائے پناہ اور مقام نجات اللہ تعالےٰ سے

اِلَّاۤ اِلَيْهِ سُبْحَانَ عَدَدَ الشَّفْعِ وَالْوَتْرِ وَعَدَدَ كَلِمَاتِ اللّٰهِ

مگر طرف اسی کے۔ پاکیزگی ہے اللہ تعالیٰ کے لیے جفت اور طاق کی تعداد کے مطابق۔ اور اللہ تعالیٰ کے تمام کلمات

التَّآمَّاتِ كُلِّهَا اَسْئَلُكَ السَّلَامَةَ بِرَحْمَتِكَ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ

تامہ کی تعداد کے مطابق۔ میں سوال کرتا ہوں تجھ سے سلامتی کا بطفیل تیری رحمت کے۔ نہیں پھرنا اور نہ طاقت

اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ وَهُوَ حَسْبِىْ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ نِعْمَ

مگر ساتھ اللہ کی توفیق کے جو بلند شان عظیم ہے۔ وہ مجھے کافی ہے اور اچھا کارساز ہے اچھا

الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَّبُّنَا وَرَبُّ الْمَلٰٓئِكَةِ

مولیٰ اور اچھا مددگار ہے۔ بہت پاک، بہت مقدس ہے رب ہمارا، رب ملائکہ اور

وَالرُّوْحِ سُبْحَانَ خَالِقِ النُّوْرِ سُبْحَانَ مَنْ هُوَ قَآئِمٌ عَلٰى كُلِّ

روح کا۔ پاک ہے خالق نور کا۔ پاک ہے وہ جو نگران ہے ہر ایک پر

بِمَا كَسَبَتْ سُبْحَانَ اللّٰهِ اَضْعَافَ مَا سَبَّحَهٗ وَيُسَبِّحُهٗ جَمِيْعُ

اس کی کارکردگی میں۔ پاکیزگی ہے اللہ تعالیٰ کے لیے کئی گنا اس سے جو تسبیح کی اور تسبیح کرے گی اس کی تمام

خلقه كما يحب ربنا ويرضى وكما ينبغي لكرم وجه ربنا

مخلوق جیسے کہ پسند فرماتا ہے رب ہمارا اور خوش ہوتا ہے اور جیسے کہ لائق ہے ہمارے رب کی ذاتی بزرگی

وعز جلاله والحمد لله أضعاف ما حمده ويحمده جميع

اور غلبۂ جلال کے۔ اور حمد ہے اللہ تعالیٰ کے لیے کئی گنا اس سے جو حمد کی اور کرے گی اس کی تمام

خلقه كما يحب ربنا ويرضى وكما ينبغي لكرم وجه ربنا

مخلوق جیسے کہ پسند کرتا ہے رب ہمارا اور خوش ہوتا ہے اور جیسے لائق ہے ہمارے رب کی ذاتی بزرگی

وعز جلاله ولا إله إلا الله أضعاف ما هلله ويهلله جميع

اور غلبۂ جلال کے اور اقرار ہے) لاالٰہ الا اللہ (کا)، کئی گنا اس سے جو تہلیل کی اور کرے گی اس کی تمام

خلقه كما يحب ربنا ويرضى وكما ينبغي لكرم وجه ربنا وعز

مخلوق جیسے کہ محبوب رکھتا ہے ہمارا پروردگار اور پسند کرتا ہے اور جیسے شایان شان ہے ہمارے رب کی ذاتی بزرگی اور

جلاله والله أكبر أضعاف ما كبره ويكبره جميع خلقه كما يحب

غلبۂ جلال کے۔ اور (کہتے ہیں) اللہ اکبر کئی گنا اس سے جو کبریائی بیان کی اور کرے گی اس کی تمام مخلوقات جیسے کہ محبوب

ربنا ويرضى وكما ينبغي لكرم وجه ربنا وعز جلاله ولا حول

رکھتا ہے ہمارا پروردگار اور پسند فرماتا ہے اور جیسے شایان ہے اس کی ذاتی بزرگی اور غلبۂ جلال کے۔ اور (کہتے ہیں) لاحول

ولا قوة إلا بالله العلي العظيم ۞ أضعاف ما مجده ويمجده جميع

ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم کئی گنا اس سے جو بزرگی بیان کی اور کرے گی اس کی تمام مخلوق

خلقه كما يحب ربنا ويرضى وكما ينبغي لكرم وجه ربنا الكريم

جیسے محبوب رکھتا ہے ہمارا رب اور پسند فرماتا ہے۔ اور جیسے لائق ہے ہمارے کریم پروردگار کی ذاتی بزرگی اور

وعز جلاله اللهم صل وسلم على سيدنا محمد وعلى آل سيدنا

غلبۂ جلال کے۔ اے اللہ صلوٰۃ و سلام نازل فرما سیدنا محمد پر اور آپ کی آل پر جو

محمدن المكرم المكرم المكفي المكلم المكي المكين الملاحم الملاذ

آقا کہ صاحب تکریم و اکرام ہیں۔ کفایت کرنے والے۔ اور کلام کرنیوالے روز محشر شفاعت کیلئے اُمتی۔ صاحب اقتدار، صاحب جہاد

الْمُلَبِّي الْمَلْجَاءِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ

جائے پناہ تلبیہ کہنے والے۔ آسرا و سہارا۔ اے اللہ صلوٰۃ و سلام نازل فرما سیّدنا محمدؐ پر اور آپ کی

سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الْمَلِكِ الْمَلِيءِ الْمَلِيكِ الْمَمْنُوحِ وَمُلْقِي الْقُرْاٰنِ

آل پر جو آقا بادشاہ غنی۔ صاحبِ ملک۔ عطاؤ بخشش والے اور قرآن کی تعلیم دینے والے ہیں

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ

اے اللہ صلوٰۃ و سلام نازل فرما سیّدنا محمدؐ پر اور آپ کی آل پر جو آقا

الْمَمْنُوعِ الْمُنَادِي الْمُنْتَخِبِ الْمُنْتَخَبِ اَللّٰهُمَّ

کہ معصوم ہیں۔ اعلانِ (توحید) کرنے والے۔ اللہ تعالیٰ کی طرف سے نداء کرامت دئے ہوئے۔ منتخب اور عمدہ ترین ہیں

صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الْمُنْتَصِرِ

اے اللہ صلوٰۃ و سلام نازل فرما سیّدنا محمدؐ پر اور آپ کی آل پر جو آقا کہ بدلہ لینے والے

الْمُنْتَظِرِ الْمُنْتَقِي الْمُنْجِدِ الْمُنْجِي اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا

مہلت دینے والے۔ پاک کرنے والے قوت بخشنے والے۔ نجات دینے والے ہیں۔ اے اللہ صلوٰۃ و سلام نازل فرما سیّدنا

مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الْمُنْحَمِنَا الْمُنْذِرِ الْمُنَزَّلِ عَلَيْهِ

محمدؐ پر اور آپ کی آل پر جو آقا کہ لائق حمد و ثناء ہیں۔ ڈرانے والے ہیں۔ جن پر وحی نازل کی گئی ہے

الْمُنْصِفِ الْمَنْصُورِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ

صاحبِ انصاف۔ نصرت دئے ہوئے ہیں۔ اے اللہ صلوٰۃ و سلام نازل فرما سیّدنا محمدؐ پر اور

عَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الْمُنْقِذِ الْمُنِيبِ الْمُنِيرِ الْمُوذِ مُوذٍ

آپ کی آل پر جو آقا کہ بچانے والے۔ پناہ دینے والے۔ روشن کرنے والے۔ موذ موذ

الْمُوحٰى اِلَيْهِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى

اور وحی والے ہیں۔ اے اللہ صلوٰۃ و سلام نازل فرما سیّدنا محمدؐ پر اور آپ

اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الْمُوصَلِ الْمُوصِلِ الْمَوْصُولِ الْمَوْعِظَةِ

کی آل پر جو وصال (خداوند تعالیٰ) پر فائز، وصال کا شرف بخشنے والے۔ مسلسل وعظ و نصیحت والے

الْمَوْرُوْدِ حَوْضُهٗ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ

جن کے حوض سے (سب اُمت) سیراب کی جانے والی ہے۔ اے اللہ صلوٰۃ وسلام بھیج سیدنا محمد پر اور

عَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ الْمُوَقَّرِ الْمُوْقِنِ الْمَوْلَى الْمُهَابِ الْمُهَاجِرِ

آپ کی آل پر جو آقا کہ صاحبِ توقیر وصاحبِ ایقان ہیں، محبوب اور صاحبِ ہیبت اور مہاجر ہیں

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ

اے اللہ صلوٰۃ وسلام بھیج سیدنا محمد پر اور آپ کی آل پر جو آقا کہ

الْمُقْتَدَى الْمُهْدَاةِ الْمَهْدِىِّ الْمُهْدٰى اَللّٰهُمَّ صَلِّ

مقتداء اور ہدیہ (خالق) ہیں۔ ہدایت دینے والے۔ ہدایت یافتہ اور ہدایت عطا کیے ہوئے ہیں۔ اے اللہ صلوٰۃ

وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ الْمُهَذَّبِ

وسلام نازل فرما سیدنا محمد پر اور آپ کی آل پر جو آقا کہ مہذب

الْمُهَيْمِنِ الْمُؤْتَمَنِ الْمُؤْمِنِ الْمُؤَيِّدِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ

نگران ۔ لائقِ امانت ۔ ایمان دینے والے اور قوت بہم پہنچانے والے ہیں۔ اے اللہ صلوٰۃ وسلام نازل فرما

عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ جَوَامِعِ الْكَلِمِ وَمُوْلِى

سیدنا محمد پر اور آپ کی آل پر جو آقا کہ جامع کلمات (کے مالک) نعمتیں دینے

النِّعْمَةِ وَمُؤْتِى الرَّحْمَةِ وَمُجْلِى الظُّلْمَةِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ

والے۔ رحمت عطا کرنے اور ظلمتیں دور کرنے والے ہیں۔ اے اللہ صلوٰۃ وسلام نازل فرما

عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ الْمُؤْتَى الْمُشَرِّعِ

سیدنا محمد پر اور آپ کی آل پر جو آقا کہ (سب انعامات) دیئے گئے۔ مالکِ تشریع (احکام)

الْمِيْزَانِ الْمُيَسِّرِ الْمُيَمَّمِ الْمِيذِ مِيذِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ

ترازوئے (عدل وانصاف) ہیں۔ آسانی مہیا کرنے والے مقصد ومطلوب (خلائق) اور میذ میذ ہیں۔ اے اللہ صلوٰۃ وسلام

عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّابِذِ النَّاجِزِ

بھیج سیدنا محمد پر اور آپ کی آل پر جو آقا کہ پھینکنے والے ہیں (باطل وناحق کے)۔ فوری مہیا کرنے والے ہیں مقاصد کے

النَّاسِ النَّاسِخِ النَّاسِكِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ
بذات خود پوری نوع انسانی ہیں۔ نسخ کرنیوالے ہیں (شرائع سابقہ کو)۔ عبادات کے (طریقے) وضع کرنیوالے ہیں۔ اے اللہ صلوٰۃ وسلام نازل فرما سیدنا محمدؐ پر

وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الْمَلِيْحِ الْمُسْتَنْصِرِ الْمُقَرَّبِ اَللّٰهُمَّ
اور آپ کی آل پر جو آقا کہ صاحب ملاحت ہیں، (اللہ تعالیٰ سے) طالب نصرت اور اس کے مقرب ہیں ۔ اے اللہ

صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ النَّاشِرِ
صلوٰۃ و سلام نازل فرما سیدنا محمدؐ پر اور آپ کی آل پر جو کہ پھیلانے والے ہیں (احکام شرعیہ اور توحید کے)

النَّاصِبِ النَّاصِحِ النَّصِيْحِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا
نصب کرنیوالے ہیں (قواعد واصول کے) اور بہت خالص وکامل ہمدرد و مخلص ہیں (مخلوق کے) اے اللہ صلوٰۃ وسلام نازل فرما سیدنا

مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ النَّاصِرِ وَنَاصِرِ الدِّيْنِ وَالنَّاظِرِ
محمدؐ پر اور آپ کی آل پر جو محبوب کہ مددگار (خلائق ہیں) اور مددگار ہیں دین حق کے اور اس کے نگران ۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا
اے اللہ صلوٰۃ و سلام نازل فرما سیدنا محمدؐ پر اور آپ کی آل پر جو محبوب

مُحَمَّدِنِ نُّوْرِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يُطْفَاءُ اَللّٰهُمَّ يَا نُوْرُ تَنَوَّرْتَ بِالنُّوْرِ
کہ اللہ تعالیٰ کے ایسے نور ہیں جس کو بجھایا نہیں جا سکتا۔ اے اللہ۔ اے نور۔ تو روشن ہے ساتھ نور کے

وَالنُّوْرُ فِيْ نُوْرِ نُوْرِكَ يَا نُوْرُ اَللّٰهُمَّ يَا عَزِيْزُ تَعَزَّزْتَ
اور تیری بارگاہ نور ہی نور ہے اے سراسر نور ۔ اے اللہ۔ اے غالب تو غلبہ والا ہے۔

بِالْعِزَّةِ وَالْعِزَّةُ فِيْ عِزَّةِ عِزَّتِكَ يَا عَزِيْزُ اَللّٰهُمَّ يَا جَلِيْلُ
ساتھ عزت وجاہ کے۔ اور عزت وجاہ تیری بارگاہ عزت میں ہی ہے۔ اے عزوجاہ والے۔ اے اللہ اے جلیل

تَجَلَّلْتَ بِالْجَلَالِ وَالْجَلَالُ فِيْ جَلَالِ جَلَالِكَ يَا جَلِيْلُ اَللّٰهُمَّ
تو بزرگ ہوا اپنے شان جلال کے ساتھ اور جلالت وبزرگی تیری بارگاہ جلال میں ہی ہے اے جلیل۔ اے اللہ

يَا وَاحِدُ تَوَحَّدْتَ بِالْوَحْدَانِيَّةِ وَالْوَحْدَانِيَّةُ فِيْ وَحْدَانِيَّةِ وَحْدَانِيَّتِكَ
اے یکتا۔ تو یگانہ ہے اپنی وحدانیت کے ساتھ اور یکتائی صرف تیری بارگاہ وحدانیت میں ہی ہے۔

يَا وَاحِدُ اَللّٰهُمَّ يَا فَرْدُ تَفَرَّدْتَ بِالْفَرْدَانِيَّةِ وَالْفَرْدَانِيَّةُ فِيْ فَرْدَانِيَّةِ

اے یکتا۔ اے اللہ۔ تو منفرد و یکتا ہے اپنی یکتائی کے ساتھ اور انفرادیت صرف تیری یکتائی

فَرْدَانِيَّتِكَ يَا فَرْدُ اَللّٰهُمَّ يَا جَمِيْلُ تَجَمَّلْتَ بِالْجَمَالِ وَالْجَمَالُ

اور انفرادیت میں ہی ہے۔ اے یکتا۔ اے اللہ اے جمیل تو بہت خوب ہے اپنے جمال کے ساتھ اور جمال وخوبی

فِيْ جَمَالِ جَمَالِكَ يَا جَمِيْلُ اَللّٰهُمَّ يَا كَرِيْمُ تَكَرَّمْتَ بِالْكَرَمِ وَالْكَرَمُ

صرف تیری بارگاہ جمال میں ہی ہے اے جمیل۔ اے اللہ اے کریم۔ تو صاحب کرامت و بزرگی ہے اپنے کرم کے

فِيْ كَرَمِ كَرَمِكَ يَا كَرِيْمُ اَللّٰهُمَّ يَا عَظِيْمُ تَعَظَّمْتَ بِالْعَظَمَةِ وَالْعَظَمَةُ

ساتھ اور کرم صرف تیری بارگاہ کرم میں ہی ہے۔ اے کریم۔ اے اللہ اے عظیم۔ تو عظیم و بزرگ ہے اپنی عظمت کے ساتھ

فِيْ عَظَمَةِ عَظَمَتِكَ يَا عَظِيْمُ اَللّٰهُمَّ يَا جَبَّارُ تَجَبَّرْتَ بِالْجَبَرُوْتِ

اور عظمت صرف تیری بارگاہ عظمت میں ہی ہے اے عظیم۔ اے اللہ۔ اے جبار۔ تو بزرگ ہے اپنی صفات جلال کے ساتھ

وَالْجَبَرُوْتُ فِيْ جَبَرُوْتِ جَبَرُوْتِكَ يَا جَبَّارُ اَللّٰهُمَّ يَا كَبِيْرُ تَكَبَّرْتَ

اور جبروتیت و جلال صرف تیری بارگاہ جلال میں ہی ہے۔ اے جبار۔ اے اللہ اے کبریائی والے۔ تو بزرگ ہے

بِالْكِبْرِيَاءِ وَالْكِبْرِيَاءُ فِيْ كِبْرِيَاءِ كِبْرِيَائِكَ يَا كَبِيْرُ اَللّٰهُمَّ يَا قَدِيْرُ

اپنی شان کبریائی کے ساتھ اور کبریائی صرف تیری بارگاہ کبریائی میں ہی ہے اے کبریائی والے۔ اے اللہ اے قدیر

تَقَدَّرْتَ بِالْقُدْرَةِ وَالْقُدْرَةُ فِيْ قُدْرَةِ قُدْرَتِكَ يَا قَدِيْرُ اَللّٰهُمَّ يَا

تو بہت قدرت والا ہے ساتھ اپنی قدرت کے۔ اور قدرت و قوت صرف تیری بارگاہ قدرت میں ہی ہے، اے قدیر۔ اے اللہ

قَهَّارُ تَقَهَّرْتَ بِالْقَهْرِ وَالْقَهْرُ فِيْ قَهْرِ قَهْرِكَ يَا قَهَّارُ اَللّٰهُمَّ يَا

اے قہار۔ تو صاحب قہر ہے اپنے قہر کے ساتھ اور قہر و غلبہ صرف تیری بارگاہ قہاریت کے شایان ہے۔ اے قہار۔ اے اللہ اے

مَالِكُ تَمَلَّكْتَ بِالْمَلَكُوْتِ وَالْمَلَكُوْتُ فِيْ مَلَكُوْتِ مَلَكُوْتِكَ يَا مَالِكُ

مالک۔ تو بادشاہ ہے ساتھ اپنے وسیع ملک کے اور ملک و تسلط صرف تیری بارگاہ ملکوت کے ہی شایاں ہے اے مالک

اَللّٰهُمَّ يَا قُدُّوْسُ تَقَدَّسْتَ بِالْقُدْسِ وَالْقُدْسُ فِيْ قُدْسِ

اے اللہ اے قدوس۔ تو پاکیزہ ہے ساتھ اپنی شان تقدس کے اور کامل طہارت صرف تیری بارگاہ قدس

قُدْسِكَ يَا قُدُّوْسُ اَللّٰهُمَّ يَا رَبُّ تَرَبَّبْتَ بِالرُّبُوْبِيَّةِ وَالرُّبُوْبِيَّةُ

کے ہی شایاں ہے اے قدوس۔ اے اللہ۔ اے پروردگار۔ تو نے بہت پرورش فرمائی اپنی ربوبیت کے ذریعے

فِیْ رُبُوْبِيَّةِ رُبُوْبِيَّتِكَ يَا رَبُّ اَللّٰهُمَّ يَا رَحِيْمُ تَرَحَّمْتَ بِالرَّحْمَةِ

اور ربوبیت صرف تیری بارگاہ ربوبیت کے ہی شایاں ہے۔ اے پروردگار۔ اے اللہ۔ اے رحیم تو نے بہت رحمت فرمائی ساتھ رحمت

وَالرَّحْمَةُ فِیْ رَحْمَةِ رَحْمَتِكَ يَا رَحِيْمُ اَللّٰهُمَّ يَا عَدْلُ تَعَدَّلْتَ

خاصہ کے اور رحمت کاملہ صرف تیری بارگاہِ رحمت میں ہی ہے اے رحیم۔ اے اللہ اے سراسر عدل۔ تو نے بہت عدل کیا

بِالْعَدْلِ وَالْعَدْلُ فِیْ عَدْلِ عَدْلِكَ يَا عَدْلُ اَللّٰهُمَّ يَا شَكُوْرُ

ساتھ اپنی عدالت خاصہ کے اور عدل و انصاف صرف تیری بارگاہِ عدل میں ہی ہے۔ اے سراسر عدل۔ اے اللہ اے شکور

تَشَكَّرْتَ بِالشُّكْرِ وَالشُّكْرُ فِیْ شُكْرِ شُكْرِكَ يَا شَكُوْرُ اَللّٰهُمَّ يَا سَمِيْعُ

تو نے بہت جزاء شکر دی اپنی شانِ شکوری کے شایاں۔ اور جزائے شکر صرف تیری بارگاہِ شکوری میں ہی ہے، اے شکور۔ اے اللہ اے سمیع

تَسَمَّعْتَ بِالسَّمْعِ وَالسَّمْعُ فِیْ سَمْعِ سَمْعِكَ يَا سَمِيْعُ اَللّٰهُمَّ يَا بَصِيْرُ

تو بہت سننے والا ہے اپنی صفت سمع کے ساتھ اور حقیقی شنوائی تیری بارگاہِ سمع و شنوائی میں ہی ہے اے سمیع۔ اے اللہ اے بینا

تَبَصَّرْتَ بِالْبَصَرِ وَالْبَصَرُ فِیْ بَصَرِ بَصَرِكَ يَا بَصِيْرُ اَللّٰهُمَّ يَا حَنَّانُ

تو بینا ہے ساتھ اپنی شان بینائی کے اور بینائی صرف تیری بارگاہ بصر میں ہی ہے اے بینا۔ اے اللہ۔ اے مہربان

تَحَنَّنْتَ بِالْحَنَّةِ وَالْحَنَّةُ فِیْ حَنَّةِ حَنَّتِكَ يَا حَنَّانُ اَللّٰهُمَّ يَا

تو مہربان ہے اپنی شان حنانی کے مطابق اور حقیقی مہربانی صرف تیری بارگاہ حنانیت میں ہی ہے اے حنان۔ اے اللہ اے

مَنَّانُ تَمَنَّنْتَ بِالْمَنَّةِ وَالْمَنَّةُ فِیْ مَنَّةِ مَنَّتِكَ يَا مَنَّانُ اَللّٰهُمَّ

صاحب احسان۔ تو نے بہت احسان فرمایا اپنی شانِ منانی کے مطابق اور کامل منت و احسان صرف تیری بارگاہ احسان میں ہے۔ اے حنان

يَا حَكِيْمُ تَحَكَّمْتَ بِالْحِكْمَةِ وَالْحِكْمَةُ فِیْ حِكْمَةِ حِكْمَتِكَ يَا حَكِيْمُ اَللّٰهُمَّ

اے اللہ۔ اے صاحب حکمت تو حکیم ہے اپنی شان حکمت کے ساتھ اور حقیقی حکمت و دانش تیری ہی بارگاہ حکمت کے لائق ہے اے حکیم۔ اے اللہ

يَا وَهَّابُ تَوَهَّبْتَ بِالْوَهْبَةِ وَالْوَهْبَةُ فِیْ وَهْبَةِ وَهْبَتِكَ يَا

اے عطا کرنے والے۔ تو نے بہت عطا فرمایا اپنے شان عطا کے لائق اور کامل عطا صرف تیری بارگاہِ وہب ہی کے شایان ہے۔ اے

وَهَّابُ اَللّٰهُمَّ يَا عَلِيْمُ تَعَلَّمْتَ بِالْعِلْمِ وَالْعِلْمُ فِيْ عِلْمِ

عطا کرنے والے۔ اے اللہ۔ اے علیم تو بہت علم والا ہے اپنے شان علم کے ساتھ اور کامل علم تیری شان علیمی کے ہی

عِلْمِكَ يَا عَلِيْمُ اَللّٰهُمَّ يَا رَحْمٰنُ تَرَحَّمْتَ بِالرَّحْمَةِ وَالرَّحْمَةُ

شایان ہے۔ اے علیم ۔ اے اللہ۔ اے رحمٰن۔ تو نے بہت رحم کیا اپنی شان رحمت کے لائق اور رحمت کاملہ صرف

فِيْ رَحْمَةِ رَحْمَتِكَ يَا رَحْمٰنُ اَللّٰهُمَّ يَا خَالِقُ تَخَلَّقْتَ بِالْخَلْقِ

تیری شان رحیمی کے لائق ہے۔ اے رحمٰن ۔ اے اللہ۔ اے خالق تو نے بہت پیدا کی (مخلوق) اپنی شان خالقی کے ساتھ

وَالْخَلْقُ فِيْ خَلْقِ خَلْقِكَ يَا خَالِقُ اَللّٰهُمَّ يَا مَجِيْدُ تَمَجَّدْتَ

اور خالقیت صرف تیری بارگاہ خالقیت کے ہی لائق ہے اے خالق۔ اے اللہ۔ اے مجید۔ تو بزرگی والا ہے

بِالْمَجْدِ وَالْمَجْدُ فِيْ مَجْدِ مَجْدِكَ يَا مَجِيْدُ اَللّٰهُمَّ يَا حَمِيْدُ تَحَمَّدْتَ

ساتھ ذاتی بزرگی کے اور حقیقی بزرگی صرف تیری ہی بزرگی ہے اے مجید ۔ اے اللہ۔ اے حمید۔ تو بہت حمد والا ہے

بِالْحَمْدِ وَالْحَمْدُ فِيْ حَمْدِ حَمْدِكَ يَا حَمِيْدُ اَللّٰهُمَّ يَا حَفِيْظُ

ساتھ ثناء (خلائق) کے۔ اور کامل تعریف و ثناء تیری حمد میں ہے اے حمید ۔ اے اللہ۔ اے حفیظ

تَحَفَّظْتَ بِالْحِفْظِ وَالْحِفْظُ فِيْ حِفْظِ حِفْظِكَ يَا حَفِيْظُ اَللّٰهُمَّ

تو حفاظت والا ہے ذاتی حفظ کے ساتھ اور حفاظت و امان صرف تیری ہی حفاظت میں ہے اے حفیظ۔ اے اللہ

يَا وَاصِلُ تَوَصَّلْتَ بِالْوَصْلِ وَالْوَصْلُ فِيْ وَصْلِ وَصْلِكَ يَا

اے صاحب وصل۔ تو نے ربط و تعلق پیدا فرمایا (مخلوق کے ساتھ) وصل خاص سے اور حقیقی وصل و ربط تیرے ہی وصل میں ہے

وَاصِلُ اَللّٰهُمَّ يَا سَلَامُ تَسَلَّمْتَ بِالسَّلَامَةِ وَالسَّلَامَةُ فِيْ سَلَامَةِ

اے واصل ۔ اے اللہ۔ اے سراسر سلامتی تو سالم ہے ساتھ ذاتی سلامتی کے اور کامل سلامتی تیری ہی بارگاہ سلامت

سَلَامَتِكَ يَا سَلَامُ اَللّٰهُمَّ يَا غَفُوْرُ تَغَفَّرْتَ بِالْغُفْرَانِ وَالْغُفْرَانُ

کے شایاں ہے اے سلام ۔ اے اللہ۔ اے غفور۔ تو نے بخشا اپنی مغفرت کاملہ کے ساتھ اور مغفرت کاملہ

فِيْ غُفْرَانِ غُفْرَانِكَ يَا غَفُوْرُ اَللّٰهُمَّ يَا شَهِيْدُ تَشَهَّدْتَ بِالشَّهَادَةِ

صرف تیری بارگاہ غفران کے لائق ہے۔ اے غفور ۔ اے اللہ۔ اے شہید۔ تو مطلع ہوا اپنی ذاتی اطلاع کے ساتھ

وَالشَّهَادَةُ فِي شَهَادَتِكَ يَا شَهِيدُ اَللّٰهُمَّ يَا رَفِيعُ تَرَفَّعْتَ

اور کامل آگہی صرف تیری شہادت و اطلاع ذاتی کے شایاں ہے اے شہید ۔ اے اللہ ۔ اے رفیع ۔ تو بلند مرتبت ہے

بِالرِّفْعَةِ وَالرِّفْعَةُ فِي رِفْعَةِ رِفْعَتِكَ يَا رَفِيعُ اَللّٰهُمَّ يَا قَدِيمُ

ذاتی رفعت کے ساتھ ۔ اور کامل رفعت صرف تیری بارگاہ رفعت پناہ میں ہی ہے ۔ اے رفیع ۔ اے اللہ ۔ اے قدیم

تَقَدَّمْتَ بِالْقِدَمِ وَالْقِدَمُ فِي قِدَمِ قِدَمِكَ يَا قَدِيمُ اَللّٰهُمَّ يَا غَنِيُّ

تو مقدم ہے ۔ قدم ذاتی کے ساتھ ۔ اور اولیت بلا ابتداء صرف تیری بارگاہ قدیم کے لائق ہی ہے اے قدیم ۔ اے اللہ

تَغَنَّيْتَ بِالْغِنَاءِ وَالْغِنَاءُ فِي غِنَاءِ غِنَائِكَ يَا غَنِيُّ اَللّٰهُمَّ يَا رَزَّاقُ

اے غنی تو غنی ہے ذاتی استغناء کی وجہ سے ۔ اور حقیقی غنیٰ صرف تیری غنا میں ہی ہے ۔ اے غنی ۔ اے اللہ ۔ اے رزاق

تَرَزَّقْتَ بِالرِّزْقِ وَالرِّزْقُ فِي رِزْقِ رِزْقِكَ يَا رَزَّاقُ اَللّٰهُمَّ

تو نے بہت رزق عطا کیا اپنے رزق سے ۔ اور حقیقی رزق صرف تیری بارگاہ رزاقیت میں ہی ہے ۔ اے رزاق ۔ اے اللہ

يَا صَبُورُ تَصَبَّرْتَ بِالصَّبْرِ وَالصَّبْرُ فِي صَبْرِ صَبْرِكَ يَا صَبُورُ

اے صبور ۔ تو نے بہت صبر کا مظاہرہ کیا اور صبر و حلم تیری بارگاہ حلم ہی کے لائق ہے ۔ اے صبور

اَللّٰهُمَّ يَا فَتَّاحُ تَفَتَّحْتَ بِالْفَتْحِ وَالْفَتْحُ فِي فَتْحِ فَتْحِكَ يَا فَتَّاحُ اَللّٰهُمَّ

اے اللہ ۔ اے فتاح ۔ تو نے حل فرمایا (تمام اشکالات کو) اپنی خاص کشائش سے اور حقیقی کشائش تیری ہی کشائش میں ہے ۔ اے

يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا غَفُورُ يَا غَفُورُ يَا غَفُورُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ

فتاح ۔ اے اللہ ۔ یا اللہ ۔ یا اللہ ۔ یا اللہ ۔ یا غفور ۔ یا غفور ۔ یا غفور ۔ نہیں معبود برحق مگر تو ہی

يَا مَنْ هُوَ فِي عُلُوِّهِ كَائِنٌ يَا مَنْ هُوَ فِي عِلْمِهِ مُحِيطٌ يَا مَنْ هُوَ

اے وہ ذات والا کہ اپنے بلندئ مرتبت پر فائز ہے ۔ اے وہ ذات جس کا علم محیط الکائنات ہے ۔ اے کہ اپنی

فِي عِزَّتِهِ لَطِيفٌ يَا مَنْ هُوَ فِي لُطْفِهِ شَرِيفٌ يَا مَنْ هُوَ فِي فِعْلِهِ

برتری و غلبہ میں لطیف ہے ۔ اے کہ اپنے لطف و کرم میں شرافت پناہ ہے ۔ اے کہ اپنے افعال میں لائق

حَمِيدٌ يَا مَنْ هُوَ فِي مَجْدِهِ مُنِيرٌ يَا مَنْ هُوَ فِي عَطَائِهِ كَبِيرٌ يَا مَنْ

حمد و ستائش ہے ۔ اے کہ اپنی بزرگی میں ضیاء بخش ہے ۔ اے کہ اپنی عطا میں بہت بڑا ہے ۔ اے کہ

هُوَ فِيْ ذَاتِهٖ قَدِيْمٌ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى

اپنی ذات میں قدیم وبے ابتداء ہے۔ اے اللہ صلوٰۃ و سلام نازل فرما سیدنا محمد پر اور آپ

اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّاهِي النَّبَآءِ النَّبِيِّ النَّجِيْبِ النَّجِيْدِ اَللّٰهُمَّ

کی آل پر جو آقا منع کرنے والے ہیں (برائیوں سے)، سراپا خبر ہیں (احکام وغیب کی) شریف وبہادر نبی ہیں۔ اے اللہ

صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّجْمِ النَّدْبِ

صلوٰۃ و سلام بھیج سیدنا محمد پر اور آپ کی آل پر جو آقا کہ فضائل کی طرف بڑھنے والے ستارے

النَّسِيْبِ النَّذِيْرِ النِّعْمَةِ النَّصِيْرِ النَّقِيْبِ النَّقِيِّ النُّوْرِ النُّوْرِ وَنُوْرِ

ہیں عالی نسب۔ ڈرانے والے۔ سراپا نعمت خداوندی۔ مددگار۔ نگران و محافظ۔ پاکیزہ۔ سراپا نور

الْاُمَمِ وَنُوْرِ الْاَنْوَارِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى

تمام اُمتوں کے نور۔ اور انوار کو نورانی بنانے والے ہیں۔ اے اللہ صلوٰۃ و سلام نازل فرما سیدنا محمد پر اور آپ

اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّجْمِ الثَّاقِبِ وَالنَّاطِقِ بِالْحَقِّ وَالنَّاظِرِ مَنْ

کی آل پر جو آقا کہ روشن ستارے ہیں حق کے ساتھ کلام کرنے والے۔ اور دیکھنے والے ہیں

خَلْفَهٗ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا

پس پشت لوگوں کو۔ اے اللہ صلوٰۃ و سلام نازل فرما سیدنا محمد پر اور آپ کی آل پر

مُحَمَّدِ نِ النَّبِيِّ الْاَحْمَرِ وَالْاَسْوَدِ وَالتَّوْبَةِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى

جو کہ سرخ و سیاہ کے نبی ہیں اور نبی توبہ ہیں۔ اے اللہ صلوٰۃ و سلام بھیج

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّبِيِّ الرَّاحَةِ وَالرَّحْمَةِ وَ

سیدنا محمد پر اور آپ کی آل پر جو کہ نبی راحت و رحمت ہیں اور

الْمَرْحَمَةِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ

مرحمت والے نبی۔ اے اللہ صلوٰۃ و سلام نازل فرما سیدنا محمد پر اور آپ کی آل پر

سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّبِيِّ الْمَلَاحِمِ وَالْمَلْحَمَةِ وَالْحَرَمَيْنِ وَالزَّمْزَمِ

جو آقا کہ حروب و جہاد اور حرمین و زمزم والے نبی ہیں۔

وَالصَّالِحِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا

اور فنا فی اللہ کے مقام والے ہیں۔ اے اللہ صلوٰۃ و سلام نازل فرما سیدنا محمد پر اور آپ کی آل پر

مُحَمَّدِنِ الْوَاجِدِ الْوَاسِطِ الْوَاسِعِ الْوَاصِلِ الْوَاضِعِ الْوَاعِدِ الْوَاعِظِ

جو آقا کہ مطلوب کو پانے والے۔ واسطۂ (انعام خداوندی)۔ وسیع احسان والے (اللہ سے) واصل متواضع۔ وعدۂ (جنت) دینے والے نصیحت

الْوَافِی الْوَالِی الْوَجِيْهِ الْوَحِيْدِ الْوَدُوْدِ الْوَرِعِ الْوَسِيْلَةِ الْوَسِيْمِ

فرمانے والے۔ والی و مالک۔ آبرومند۔ یکتائے روزگار۔ بہت محبت کرنے والے۔ سراپا احتیاط و پرہیز۔ وسیلۂ خلائق۔ خوب صورت ترین

الْوَصُوْلِ الْوَصِيِّ الْوَفِيِّ الْوَكِيْلِ الْوَلِيِّ الْوَهَّابِ وَوَلِيِّ الْفَضْلِ

بہت صلہ رحمی کرنے والے۔ وصیت والے۔ کامل جزاء دینے والے۔ کارساز۔ متولیٔ امور اہم۔ بہت عطا کرنے والے۔ مالک فضل و احسان

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الْهَادِی

اے اللہ صلوٰۃ و سلام نازل فرما سیدنا محمد پر اور آپ کی آل پر جو آقا کہ ہادیٔ (خلائق) ہیں

الْهَاشِمِيِّ الْهَجُوْرِ الْهُدٰى الْهُمَّامِ الْهِمَّةِ الْهَيِّنِ الْيَثْرِبِيِّ الْيَتِيْمِ

ہاشمی۔ صاحب ہجرت۔ مجسم ہدایت۔ بلند عزائم والے۔ نرم خو۔ یثرب (مدینہ) والے۔ یکتائے عالم

يٰسٓ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا

یٰسین۔ اے اللہ صلوٰۃ و سلام نازل فرما سیدنا محمد پر اور آپ کی آل پر

مُحَمَّدِنِ السَّيْفِ الْمُخَدَّمِ اَللّٰهُمَّ قَلِّدْنِیْ بِالتَّقْلِيْدِ الشَّدِيْدِ

جو آقا کہ مزین تلوار ہیں۔ اے اللہ میرے گلے میں لٹکا مضبوطی کے ساتھ

يَا شَدِيْدَ الْبَطْشِ يَا جَبَّارُ بِسَيْفِ الْهَيْبَةِ وَالشِّدَّةِ وَالْقُوَّةِ

اے سخت گرفت والے۔ اے جبار ہیبت و شدت اور قوت و

وَالْقُدْرَةِ وَالْمَنَعَةِ مِنْ بَاْسِ الْجَبَرُوْتِ وَمَا الْعِزَّةُ وَالنَّصْرُ

قدرت والی تلوار جو محفوظ رکھنے والی ہو جبروتی شدت سے اور عزت و نصرت

اِلَّا مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ اَللّٰهُمَّ اضْرِبْ بِخَرَبِ شِدَّةِ الصَّفْعِ التَّرْكِ

نہیں مگر اللہ تعالیٰ کے پاس سے۔ اے اللہ گم فرما شدید اعراض و روگردانی کی ویرانی کو

وَبِغَيْرِيَّةِ النَّفْسِ الْهَلُوْعِ الْأَلُوْكِ الْعَرُوْقِ الْعَرُوْكِ وَبِهِجْرَةِ
اور غیریت نفس حریص کی جو بہت وسوسے ڈالنے والا، نوچنے والا اور جھگڑنے والا ہے اور محرومی و جدائی

الصَّرَاعِ الْإِحْتِنَاكِ وَبِاخْتِلَاطِ الصَّقْعِ الْإِدْرَاكِ وَبِحَوْلَقَةِ الصَّرِيْعِ
پچھاڑے جانے والے اور لگام دئے جانے والے کی ۔ اور ادراک و شعور کے جمود کے اختلاط کو ۔ اور پچھاڑنے والے کینہ ور

الْفَرُوْكِ وَبِحَوْقَلَةِ الصُّلَّعِ الصَّكِّ وَبِعُتْبَةِ الصُّلَّاعِ الْعَرَّاكِ وَ
کی بلاو مصیبت کو ۔ اور بوڑھے بے بال کے سروالے اور اٹکتے گھٹنوں والے کی کمزوری کو (دور فرما) نا راضگی پچھاڑتے والے حملہ آور کی

بِظَبَّةِ الصَّمْعِ الشَّوْكِ وَبِظُلَّةِ الصَّعَاصِعِ الْعُنُوْكِ وَبِغَائِلَةِ
اور بہادروں کے ہتھیاروں کی تیزی کو پراگندہ ریتلے بلند ٹیلوں کے تنگ سائبان کو ۔ اور ہلاکت

الصَّمْعِ الْعَكِّ وَبِغَاشَةِ الصَّوْعِ الشَّامِكِ وَبِقُدْرَةِ الصُّنْعِ
گرم مزاج جوشیلے بہادر کی ۔ اور احاطہ کر لینے والے حملہ آور کے گھیرے کو ۔ اور دستکار مفلس کے

الصُّعْلُوْكِ وَبِمَحَبَّةِ رَشْحِ الشَّيْخِ الظَّالِعِ وَبِوَحْدَةِ الْعَاتِكِ
قادر ہوتے کو ۔ لنگڑے بوڑھے کے چلنے کی محبت کو ۔ اور چھیننے والے سخت

لِقَاءِ الْمَلْعِ الْعَبِكِ الْعَبِقِ فِي الْوَحْدَانِيَّةِ الْخَالِصِ وَالْعِرْفَانِ
نیلگوں یا سیاہ و سفید میلے خوشبو دار کمبل کی وحدت وتنہائی کو خالص وحدانیت اور خالص

الْمُخْلِصِ اَعْطِنِيْكَ مُعْطِنِيْكَ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ لَيْسَ فِي
عرفان میں اے جگہ دیتے والے اے قرار بخشنے والے ۔ یا اللہ ۔ یا اللہ ۔ یا اللہ ۔ نہیں ہے

الرِّيَاحِ مَرَّةٌ وَّفِي السَّحَابِ قَطْرَةٌ وَّلَا فِي الْبَرْقِ لَمْعَةٌ وَّلَا فِي الرَّعْدِ
آندھیوں کا ایک بار چلنا ۔ نہ بادلوں میں کوئی قطرہ ۔ نہ بجلیوں میں کوئی چمک اور نہ گرج میں

زَجْرَةٌ وَّلَا فِي الْعَرْشِ وَالْكُرْسِيِّ شَيْءٌ وَّلَا فِي الْمُلْكِ اٰيَةٌ اِلَّا وَهِيَ
کوئی تنبیہ و سرزنش ۔ اور نہ عرش وکرسی میں کوئی شئے اور نہ ملک (کونین) میں کوئی آیت (قدرت) مگر وہ بھی

اَهِلَّةٌ شَهِدَتْ بِاَنَّكَ اَنْتَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ رَبُّ الْاَرَضِيْنَ
ہلال ہیں جنہوں نے شہادت دی ہے اس امر کی کہ تو ہی اللہ ہے کہ معبود برحق نہیں مگر تو ہی مالک ہے زمینوں کا

وَالسَّمٰوٰتِ كَاشِفُ الْكُرُوْبِ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ وَمُخْرِجُ الْحُبُوْبِ وَ

اور آسمانوں کا۔ رنج و آلام کو دور کرنے والا۔ غیوب کا جاننے والا۔ دانوں کو نکالنے والا اور

مُسَخِّرُ الْقُلُوْبِ لِمَنْ كَانَ مَهْجُوْرًا حَتّٰى يَعُوْدَ مَحْبُوْبًا بِهَبُوْبِ هَبُوْبٍ

قلوب (خلائق) کو مسخر کرنے والا واسطے محروم التفات لوگوں کے تاکہ وہ ہو جائیں محبوب بطفیل ہبوب ہبوب

بِلُطْفٍ خَفِيٍّ بِسَوْسَمٍ سَوْسَمٍ دَوْسَمٍ حَوْسَمٍ وَبِصَعْصَعٍ صَعْصَعٍ وَ

بطفیل خبرگیری کرنے والے لطف کے۔ بطفیل سوسم سوسم۔ دوسم حوسم کے اور بطفیل صعصع صعصع اور

الْبَهَآءِ وَالنُّوْرِ التَّامِّ بِسَهْسَهُوْبٍ سَهْسَهُوْبٍ ذِي الْعِزِّ الشَّامِخِ

رونق و بہار اور نور کامل کے۔ بطفیل سہسہوب سہسہوب کے جو بلند عزت و مرتبت والا ہے

بِطَهْطَهُوْبٍ لَهُوْبٍ اٰذُوْنَايْ اَحْبَاءُوْثٍ اٰلِ شَدَّايْ حٰمٓ حٰمٓ

بطفیل طہطہوب لہوب۔ آذونای۔ احباءوث۔ آل شدای حٰم حٰم

كَهُوْبٍ كَهُوْبٍ الَّذِيْ سَخَّرَ كُلَّ شَيْءٍ بِكَاهٍ بَرْكَاهٍ اَهِيًّا شَرَاهِيًّا وَ

کہوب کہوب کے جس نے مسخر کیا ہر چیز کو بطفیل کاہ برکاہ اہیا شراہیا کے اور

سَخِّرْ لِيْ قُلُوْبَ عِبَادِكَ اَجْمَعِيْنَ مِنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ وَاجْلِبْ لِيْ

مسخر فرما میرے لیے اپنے تمام بندوں کے قلوب کو جنوں اور انسانوں میں سے اور کھینچ میرے لیے

خَوَاطِرَهُمْ مِنْ تَسْخِيْرِ مَحَبَّتِكَ وَلُطْفِكَ وَنَسْئَلُكَ الْعِصْمَةَ فِي

ان کے دلوں کو اپنی محبت کی تسخیر اور اپنے لطف سے اور سوال کرتے ہیں تجھ سے عصمت کا

الْحَرَكَاتِ وَالسَّكَنَاتِ وَالْكَلِمَاتِ وَالْاِرَادَاتِ وَالْخَطَرَاتِ مِنَ

تمام حرکات و سکنات اور کلمات و ارادات اور خواطر قلبیہ میں

الظُّنُوْنِ وَالشُّكُوْكِ وَالْاَوْهَامِ السَّاتِرَةِ لِلْقُلُوْبِ عَنْ مُطَالَعَةِ الْغُيُوْبِ

تمام ظنون۔ شکوک اور اوہام سے جو دلوں پر پردے ڈالنے والے ہیں غیوب کے مطالعے سے

فَقَدِ ابْتُلِيَ الْمُؤْمِنُوْنَ وَزُلْزِلُوْا زِلْزَالًا شَدِيْدًا وَاِذْ يَقُوْلُ الْمُنَافِقُوْنَ وَ

پس تحقیق آزمائے گئے ایمان والے اور جھنجھوڑے گئے جیسے کہ جھنجھوڑنے کا حق تھا اور جبکہ کہیں گے منافق اور

الَّذِيْنَ فِىْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ مَّا وَعَدَنَا اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗٓ اِلَّا غُرُوْرًا اَللّٰهُمَّ

وہ لوگ جن کے دلوں میں مرض ہے نہیں وعدہ دیا ہمیں اللہ تعالیٰ نے اور اس کے رسول نے مگر دھوکہ دینے کیلئے۔ اے اللہ

لَا تَغْضَبْ عَلَيْنَا وَسَهِّلْ لَّنَا طَرِيْقًا بَيِّنًا لِّمَا قَدْ نَطْلُبُهٗ مِنْكَ يَا رَبَّ

ناراض نہ ہونا ہم پر اور ہمارے لیے آسان فرما واضح راستہ کو طرف اس امر کے جسے ہم طلب کرتے ہیں تجھ سے اے رب

الْعٰلَمِيْنَ ۝ وَاحْجُبْ عَنَّا كُلَّ قَاطِعٍ وَّمَانِعٍ وَّحَاسِدٍ وَّبَاغِضٍ

العالمین اور روک ہم سے ہر قطع کرنے والے اور منع کرنے والے اور حسد و بغض رکھنے والے کو

مِّنَ الْخَلْقِ وَالْجِنِّ وَالْاِنْسِ وَغَيْرِهِمَا بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ وَمِنَ اللّٰهِ

ساری مخلوق میں سے (بالعموم) اور جن و انس وغیرہ میں سے (بالخصوص) اللہ تعالیٰ کے نام کیساتھ اور اس کی ذات اقدس کے ساتھ

وَاِلَى اللّٰهِ وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ حَسْبِىَ اللّٰهُ تَوَكَّلْتُ

اسی کی طرف سے اور اسی کی طرف اور اللہ تعالیٰ پر ہی چاہیئے کہ مومنین توکل کریں، اللہ تعالیٰ مجھے کافی ہے۔ میں نے اللہ تعالیٰ

عَلَى اللّٰهِ تَوَجَّهْتُ اِلَى اللّٰهِ فَوَّضْتُ اَمْرِىْٓ اِلَى اللّٰهِ اِحْتَسَبْتُ

پر توکل کیا ہے۔ میں اللہ تعالیٰ کی طرف متوجہ ہوا ہوں۔ میں نے اپنے ہر معاملہ کو اللہ تعالیٰ کے سپرد کیا ہے۔ میں نے ثواب کی

بِاللّٰهِ وَتَحَصَّنْتُ بِاللّٰهِ اِسْتَغَثْتُ بِاللّٰهِ اِسْتَغْنَيْتُ بِاللّٰهِ

اُمید اللہ تعالیٰ سے رکھی ہے۔ میں نے اللہ تعالیٰ سے پناہ و حفاظت حاصل کی ہے۔ میں نے اللہ تعالیٰ سے فریاد رسی چاہی ہے۔ میں نے اسی سے

اِعْتَصَمْتُ بِاللّٰهِ اِسْتَنْصَرْتُ بِاللّٰهِ اِعْتَظَمْتُ بِاللّٰهِ اَقْسَمْتُ

غنا طلب کی ہے میں نے اللہ تعالیٰ کے ساتھ عصمت حاصل کی ہے۔ میں نے اللہ سے نصرت طلب کی ہے۔ میں نے اللہ تعالیٰ سے عظمت طلب کی ہے میں نے

بِاللّٰهِ اَلْحِرْزُ بِاللّٰهِ اَلْقَرَارُ بِاللّٰهِ اَلْحَوْلُ بِاللّٰهِ اَلْقُوَّةُ بِاللّٰهِ

اللہ تعالیٰ کے نام کیساتھ قسم کھائی ہے۔ حفظ و امان اللہ تعالیٰ ہی کے ذریعے ہے۔ صفائی اور تطہیر اللہ تعالیٰ کے ذریعے ہے۔ پھرنا معصیت سے اللہ تعالیٰ کے

اَقْسَمْتُ وَعَظَمْتُ عَلَيْكُمَا يَا رُزْغَخَئِيْلُ يَا غُيَشَنْفَئِيْلُ بِحَقِّ

ذریعے ہے اور قوت نیکی کی اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہے۔ میں تمہیں اللہ تعالیٰ کے نام کی قسم اور اس کی عظمت کا واسطہ دیتا ہوں اے رزغخئیل، اے غیشنفئیل بطفیل حق

طِلَسْمِ الْاِسْمِ الْاَعْظَمِ يَا وَهَّابُ اَنْتَ تَهَبُ الْجَزِيْلَ وَتُعْطِىْ

اسم اعظم کے طلسم کے، اے عطا کرنے والے تو ہی بخشتا ہے بہت بڑی نعمتیں اور عطا کرتا ہے

الْجَلِيْلَ وَتَهْدِىْ عِبَادَكَ اِلٰى دَارِ السَّعَادَةِ بِسْمِ اللّٰهِ السَّمِيْعِ

جلیل انعامات اور ہدایت دیتا ہے اپنے بندوں کو دار سعادت کی طرف۔ ساتھ نام اللہ سمیع

الْبَصِيْرِ الَّذِىْ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَىْءٌ وَّهُوَ بِكُلِّ شَىْءٍ عَلِيْمٌ بِسْمِ اللّٰهِ

بصیر کے جس کی مانند کوئی شئی نہیں ہے وہی ہر شئی کو ہمیشہ کے لیے جاننے والا ہے۔ ساتھ نام اللہ

الْخَالِقِ الْعَلِيْمِ الَّذِىْ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَىْءٌ وَّهُوَ الْفَتَّاحُ الْعَلِيْمُ

خالق علیم کے جس کی مانند کوئی شئی نہیں ہے وہی (مشکلات کو) حل کرنے والا، دائمی علم والا ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ السَّمِيْعِ الْعَلِيْمِ الَّذِىْ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَىْءٌ وَّهُوَ الْغَنِىُّ

ساتھ نام اللہ سمیع وعلیم کے جس کی مانند کوئی شئی نہیں ہے وہی غنی

الْقَدِيْرُ بِسْمِ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْكَرِيْمِ الَّذِىْ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَىْءٌ وَّهُوَ

قدیر ہے۔ ساتھ نام اللہ عزیز کریم کے جس کی مانند کوئی شئی نہیں ہے وہی

الْعَزِيْزُ الْكَرِيْمُ بِسْمِ اللّٰهِ السَّمِيْعِ الْعَلِيْمِ الَّذِىْ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَىْءٌ

غالب، کرم والا ہے، ساتھ نام اللہ سمیع و علیم کے جس کی مانند کوئی شئی نہیں ہے

وَّهُوَ الْعَلِيْمُ الْخَبِيْرُ بِسْمِ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الرَّحِيْمِ الَّذِىْ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ

وہی باطن اور ظاہر کی خبر رکھنے والا ہے۔ ساتھ نام اللہ عزیز رحیم کے جس کی مانند

شَىْءٌ وَّهُوَ الْعَزِيْزُ الْغَفُوْرُ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

کوئی شئی نہیں ہے وہی غالب (اور) بہت بخشنے والا ہے۔ اے اللہ صلوٰۃ وسلام نازل فرما سیّدنا محمد پر جو

خَطِّ الْوَحْدَةِ بَيْنَ قَابَ قَوْسَيْنِ اَوْ اَدْنٰى الْاَحَدِيَّةِ الْوَاحِدِيَّةِ

آقا کہ قاب قوسین او ادنیٰ (قوس وجوب اور قوس امکان) کے درمیان خطِ وحدت، احدیت اور واحدیت و

الْوَحْدَانِيَّةِ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ اَللّٰهُ الصَّمَدُ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ

واحدانیت ہیں۔ فرما دیجیے وہ اللہ ایک ہے۔ اللہ بے نیاز ہے۔ نہ اس نے جنا۔ (کسی کو) اور نہ وہ جنا گیا

وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ

اور نہیں ہے اس کے لیے کوئی ہم پایہ اور ہم پلّہ